کہاکہ وہ اکابر علما ہمارے سے ہے یوحنانے کہاکہ تم انکی روایت کو قبول کہتی ہو کہاکیون ہنین قبول کہتے
یوحنانے کہاکہ معالم التنزیل مین بیچ تفسیر انذر عشیرتک الاقربین کے بیان کیاہے کہ رسولخدانے یوم الدار
جوبنی عبدالمطلب کے بہائی کی تو ان سے کہا قد جئتکم بخیر الدنیا والاخرۃ فایکم یوازنی علیہ یعنی اے فرزندان
عبدالمطلب آیاہون مین تمہارے پاس ساتھہ خیر دنیا اور آخرت کی پس کونساہے تم مین کہ میری یاری
اور مدد کرے اوس کام مین اور وزیر اور خلیفہ ہو میرا بعد میرے پس حضرت علیؑ نے کہاکہ مین یا
رسول اللہ آپنے فرمایاکہ انت اخی وخلیفتی من بعدی یعنی تو بہائی میرا اور خلیفہ میرا اور وزیر میرا
اور وصی میرا ہے بعد میرے پس جبکہ عالم تمہاراکہ مرجع تمام علما تمہاری کاہے ایسے روایت کو بیان
کرے تو پہر تم کیونکر کہتے ہو کہ رفضی واجب القتل ہین اور بہی احمد حنبل کہ ایک امام اربعہ تمہارے
سے ہے اپنی مسند مین لکہتاہے کہ سلمان فارسی نے رسولخدا سے پوچہاکہ وصی آپکا کون ہے فرمایا
کہ وصی میرے بہائی موسیٰ کاکون تہا عرض کی یوشع ابن نون فرمایاکہ پس وصی میرا اور وارث
میراکہ بعد میرے میرے دین کو نگاہ رکہے اور وعدے میرے امت کو پہنچاوے وہ
علیؑ ابن ابیطالب ہے پہر یوحنانے کہاکہ مین نے تمہاری کتابونمین بہت دیکہاہے کہ حدیث
غدیر خم کو نقل کیاہے ازانجملہ مسند احمد حنبل ہے پس رافضی اس قول پر واجب القتل نہین
ہوسکتے دوسرے علمانے کہاکہ ہم اس روایت کی تاویل کرتے ہین سو سلئے کہ اجماع منعقد ہواہے
صحت خلافت ابوبکر پر یوحنانے کہاکہ رفضی تمہارے اجماع کو منعقد اور مسلم نہین جانتے
بلکہ کہتے ہین کہ بیعت ابوبکر کی کسی کی اختیار سے نہین ہوئی اسو اسطے کہ عمر نے بر سر منبر کہاکہ
کانت بیعۃ ابی بکر فلتۃ وقی اللہ شرہا فمن عاد الی مثلہا فاقتلوہ یعنے بیعت ابوبکر کی ناگہانی اور
اور بے اصل تہی خدانے شر اوسکا دفع کیا پس جو شخص کہ بار دیگر ایسا کریگا اوسکو قتل کرو اور
دلیل ہے اسپر کہ خلافت ابوبکر کی بے بنیاد اور بے اصل ہے پس جب ایسا ہو تو امامت ابوبکر
وغیرہ کی مشکوک فیہا اور غیر صحیح ہوئی اور بہی صحیح بخاری مین بحیطریق روایت کے ہے کہ فاطمہؑ
بنت رسول اللہ نے ابوبکر سے اپنے باپ کی میراث طلب کی اور ابوبکر نے اوسکو نہ دی

اور اس سبب سے فاطمہ مغضبناک ہوئین ابوبکر پر اور بعد اوس کے جب تک زندہ رہین ابوبکر سے بات
نہ کی اور وصیت کی امیر المومنین کو کہ مجھے شب کو دفن کرنا تا کہ یہہ لوگ میرے جنازہ پر آنے نہ
پاوین اور حضرت علی نے اونکو شب ہی کو دفن کیا اور کسیکو خبر نہ کی آیا یہہ امر تمہارے نزدیک
بھی ثابت ہے یا نہین علما نے کہا کہ ہان صحیح ہے بخاری اور مسلم مین ایسا ہی ہے اور اس سے
زیادہ بھی ہے پس یوحنا نے کہا کہ اے عزیزو تو پس تمھین رافضی چاہئے کہنا کہ تم کہتے ہو کہ
ابوبکر نے فاطمہ دختر رسول کو آزردہ کیا پس رسولخدا کو آزردہ کیا اور حالانکہ قرآن مجید مین وارد ہے
کہ جس نے رسولخدا کو آزردہ کیا وہ کافر ہے اور جیسا کہ فرمایا کہ ان الذین یوذون اللہ و رسولہ لعنہم
اللہ فی الدنیا والآخرۃ واعد لہم عذابا مہینا جب علما نے یہہ بات سنی تو برہم ہوئے اور چاہا کہ اس
بات کو صلاح مین لاوین مگر اصلاح مین نہ لا سکے کمال مضطرب ہوئے اور اس بات سے اپنی
تئین دوسری بات مین ڈالا اور کہا کہ روافض ان باتون سے حجت پکڑتے ہین اور ہم یقینا جانتے
ہین کہ علماء ماضیہ اور کملاء گذشتہ ابوبکر اور عمر سے مخالفت نہ رکھتے تھے اور اونکی صحت خلافت
مین باہم گر متابعت کرتی تھے اور ہم انکی پیروی کرتے ہین کہ یہہ اصحاب رسولخدا کے تھے اور
اوس جناب کے ساتھ اکثر جہاد کیا اگر خدا کو یہہ معلوم ہوتا کہ ان سے بدی صادر ہوگی تو
اپنے رسول کو خبر کرتا اور رسول خدا انکو نیست و نابود کرتے اور جبکہ ایسا نہوا تو معلوم ہوا کہ یہہ
سب شبہ کی باتین ہین اور اصل یہہ ہے کہ سب صحابہ رسول ناجی ہین اور رستگار یوحنا نے
کہا تم نے خوب فرمایا لیکن یہہ لازم نہین ہے بلکہ ہوسکتا ہے کہ حال حیات رسول مین نیک
ہون اور بعد وفات رسول بد ہو گئے ہون اور اوس ہی حالت اصلی اول پر رجوع کی ہو
ہو سو اسطرح کہ مینے تمہاری صحیح بخاری اور صحیح مسلم مین دیکھا ہے کہ رسولخدا نے فرمایا کہ بروز
قیامت مین حوض کوثر پر ہونگا اور ایک گروہ صحاب کی میرے پاس آئینگی مین چاہونگا کہ
اونکو پانی دون کہ فرشتے اونکو اوٹھالے جاینگے طرف اصحاب شمال کے مین اوسوقت
فریاد کرونگا اور کہونگا کہ پروردگار یہہ اصحاب اور یار میرے ہین خطاب پہونچیگا جانب رب

ارباب سے کہ اے محمدؐ تو نہین جانتا کہ اونہون نے بعد تیرے کیا کیا کیا ہے اوس ہی روز کہ تو نے
وفات پائی یہہ لوگ تیرے دین سے پہر گئے پس خداوند عالم سب کو جہنم مین بہیجدے گا
اب مین تم سے پوچھتا ہون کہ یہہ صحابہ کون ہین جب مین نے یہہ کہا تو سبنے سر جھکا لیا
اور فکر مین گئے اور آپسمین کہا کہ واللہ حق ظاہر ہوا اور حق طرف رافضیونکے ہے اور ہم نہین
جانتے کہ کیا سبب ہے کہ آئمہ اور علما ہمارے جمع ہوئے ان کے بطلان مذہب پر اور اتفاق کیا
انکی لعن طعن پر پس یوحنا نے کہا کہ ہان مین بہی نہین جانتا کہ کیون علما نے جمع کیا اوپر طعن
اس مذہب کے اور انکو واجب القتل جانا علما نے کہا کہ اگر کوئی دلیل اس کی بیان کرے تو ہم
اور لو الکا دین و ملت خطا کرین یوحنا نے کہا کہ اے عزیز ہمین کوئی کلام نہین کہ رافضی
کہتے ہین کہ خلافت اور بیعت درست نہین بلکہ صحت خلافت ساتہ نص رسولخدا کی ہے اور جائے
کہ خلافت دوام ہو اور خلفائے بنی عباس نے پانچ سو برس خلافت کی اور ممالک اسلام مین
پادشاہ ہے حالانکہ رسولخدا نے کسی پر انمین سے نص نہین کی تہی اور کوئی انمین سے معصوم
بہی نہ تہا پس اگر مذہب رافضیوں کا صحیح رکہتے اور اوسپر عمل کرتے تو لازم تہا انکو کہ اپنی بیتین خلافت
سے معزول کرتے اور فرزندان امیر المومنینؑ کو خلافت سپرد کر دیتے مگر یہہ امر ان پر بہت دشوار
اور مشکل تہا خصوص جس صورت مین کہ ایک نے ان خلفا مین سے اپنی باپ کو خلافت کیواسطے
قتل کیا ہو اور روم کو اپنی بیعت کیواسطے دعوت کیا ہو اوس دستور پر کہ صدر اول مین صحابہ نے
علیؑ ابن ابی طالب سے بیعت نہ کی اور ابوبکر سے بیعت کر لی اور چونکہ یہہ بادشاہ تہے تو بیعت
درست ہو گئی اور علما اور فضلا اور قضات اور مفتی اور واعظون نے بنا پر حب جاہ اور منصب
دنیا کے ان روایات کو پس پشت ڈالکر اور نہ سنا ہو اگردان کر دلیل و حجت صحت خلافت
ابوبکر پر برانگیختہ اور قائم کئے اور عوام الناس کو انکی بیعت کی طرف رغبت دلائی اور انکی
دعوت کی طرف رغبت اور انکی بیعت کی طرف مائل کیا اور اسیطرح پر فرزندون نے متابعت
اپنے باپونکی کی اور اس ہی نہج پر خلف سلف سے تعصب اور عناد اور تصلب کو میراث لیگئی

اور نہیں تو حق ظاہر ہے اور آپ ہی اونہون نے اپنی کتاب مین لکھا ہے اور کچھ شک نہین کہ عاقل اور
بالغ پر وجب ہے کہ اپنے دین مین جستجو کرے اور کسی کی اس مین تقلید نہ کرے کہ خدا تعالے نے قرآن
اور سب کتب سماویہ مین تقلید کی مذمت کی ہے اور خبر دی ہے اسکی کہ جو کوئی گمراہ ہوا وہ بسبب
تقلید کے ہوا ہے پس تم ہی فکر کرو کہ حق کیا ہے یوحنا نے جب یہہ بات کہی تو سبنے کہا کہ اے
یوحنا تو ہمسے راہ پانے آیا تھا مگر درحقیقت تونے ہمکو راہ دکھلائی اور ہدایت اور ضلالت اور گمراہی
مین سے نکالا اور حق یہہ ہے جو تو کہتا ہے اور خدا ہمپر گواہ ہے کہ ہم اس سے کبھی عدول نہ کرینگے
اور اس سنت سے نہ پھرینگے - والحق احق بالاتباع والسلام علی من اتبع الہدی تمام ہوا رسالہ
یوحنا کا اب جاننا چاہیئے کہ غرض ہماری نقل کرنے سے اس رسالہ کے فقط یہہ ہے کہ جو کوئی شخص
دین محمدی کو اختیار کرنا چاہتا ہے تو اوسکو لازم ہے کہ اسطرح کی تحقیق کرکے دین حق کو پیدا کرے
اب واضح ہو کہ یہہ احقر العباد بعد تمام اس تمہید پند آمیز نصیحت خیز کی عنان توجہ طرف
جواب رسالہ ہدایت المبتدعین کے منعطف کرتا ہے **قولہ** بعض بعض ناواقف جب ایسی شخص کو
دیکھتے ہین کہ ایسی چیزون سے کہ جنکی شرع مین کچھ اصل نہین منع کرتا ہے تو کہتے ہین کہ یہہ وہابی ہے اسکی
بات ماننا نہ چاہیئے آہ **اقول** صاحب رسالہ بسبب اسکی کہ یہہ مذہب حادثہ محمدیہ ہے اپنے تئین
اس زمرہ سے بچاتا ہے حالانکہ یہہ امر بہت دشوار بلکہ محال ہے اسواسطے کہ عند العقلا مقرر و معہود ہے
کہ جو شخص کسی شخص کا معتقد اور اوسکے افعال اور اقوال کا پابند اور اوسکی طریق کا سالک اور اسکی
مسلک کا مروج اور اوسکی قوانین کا متبع ہوتا ہے اوسکو اوس ہی کی طرف منسوب کرتے
ہین اور یہی سبب ہے کہ چونکہ شیعیان اہلبیت مطیع فرمان واجب الاذعان اہلبیت نبی الانس والجان ہیں
اور ائمہ اثنی عشر کے تابع احکام تو اونکو امامیہ اور اثنا عشریہ کہتے ہین اور جو لوگ فرقہ تسنن سے
امام ابو حنیفہ کے تابع اور مقلد ہین اونکو حنفیہ کہتے ہین وعلی ہذا تم لوگ تابع ہو اپنے دین و
آئین مین عبد الوہاب کے اور اوسکی طریقہ مخترعہ اور مسائل موضوعہ کے پابند اور مذہب جدیدہ کے
ترویج اور تشہیر مین ساعی و سرگرم اسواسطے تمکو وہابی کہتے ہین اب تم ہرچند اپنے تئین اس لقب

مبارک سے بچاؤ مگر بچ نہین سکتے اور یہہ جو لکھا ہے کہ جب کسی شخصکو دیکھتے ہین الخ یہہ بات
غلط ہے بلکہ وہابی اوسی شخص کو کہتے ہین کہ جو منع کرتا ہے اون چیزونکو کہ جو نزد فرقہ اہل سنت نز
شرع مین جائز اور مباح ہین جیسا کہ آگے آوے گا **قال** صاحب الرسالہ سواس باب مین
بہی مختصر تقریر بیان کیجاتی ہے اوسکو بگوش ہوش سننا چاہیے تفصیل اس کی بطریق اجمال یہہ ہے
کہ ہم لوگ جو ان چیزون سے منع کرتے ہین سو اسطرح کہ احادیث مین بدعت کی بہت برائی آئی ہے
حضرت علیہ الصلوۃ والسلام نے ارشاد فرمایا ہے کل بدعۃ ضلالۃ وکل ضلالۃ فی النار اور یہہ بہی
فرمایا ہے کہ من احدث فی امرنا ہذا ما لیس منہ فہو رد اور یہہ بہی فرمایا لا یقبل اللہ لصاحب بدعۃ صلوۃ
ولا صوما ولا صدقۃ ولا حجا ولا عمرۃ ولا جہادا ولا صرفا ولا عدلا ویخرج من الاسلام کما تخرج الشعرہ
من العجین روایت کیا ہے اسکو بیہقی اور ابن ماجہ نے خلاصہ اس حدیث کا یہہ ہے کہ اللہ تعالے
قبول نہین کرتا بدعتی کی نماز اور روزہ اور حج اور فرض اور نفل اور نکل جاتا ہے اسلام سے
جیسا کہ نکل جاتا ہے بال خمیر مین سے اور مشکوۃ شریف مین ہے من وقر صاحب بدعۃ فقد
اعان علی ہدم الاسلام کہ بدعتی کی جسنے تعظیم کی گویا اوسنے مدد کی اوپر ڈہانے اسلام کے
جب یہہ بات بیان ہو چکی تو اس بات کو سمجھنا چاہیے کہ اصل مذہب اہل سنت یہی ہے
کہ آدمی طریق آنحضرت علیہ الصلوۃ والسلام اور صحابہ کرام اور سلف صالح کو اختیار کرے اور
بدعت سے مجتنب ہووے حضرت غوث الاعظم نے یہی فرمایا ہے وہابی مذہب والون کو
اسمین کچھہ دخل نہین ہم کتب احادیث اور کتب علماء کبار سے ایسے چیزونکی ممانعت ثابت
کرتے ہین کہ اہل بدعت بہی اونکو اپنا پیشوا سمجھتے ہین جاہلونکا قاعدہ ہے کہ جو شخص تابع
سنت ہو اوسکو وہابی کہتے ہین گور پرستون اور تعزیہ پرستون نے یہہ بات نکالی ہے
آہ **اقول** مخفی نہ رہے کہ مقتضائے مقام یہہ ہے کہ اولاً معنی بدعت کی موافق اور مطابق
دونون فرقون کے بیان کئے جائین من بعد جو حسن قبح اوس پر مترتب و متفرع
ہوں گوش گذار صاحبان عقل و تمیز کی کی جائین لہذا اولاً معنی بدعت کی اوپر طبق مذہب

مبتدعین کے بیان ہوتی ہین پہر بعد اس کے معانی اوس کے اوپر طریقہ وہابیہ کے بیان کئے
جاینگے - واضح ہو کہ بنابر اصطلاح فرقۂ اول جو چیز کہ بعد زمانہ رسول خدا کے حادث ہوا ور
اوس کا حکم بالتصریح شرع مین پایا نہ جائے اور کسی اصل کے تحت مین داخل نہ ہوا وسکو بدعت
کہتے ہین اور وہ دو قسم پر ہے حسنہ و سیئہ پس اس تعریف کا حق تو یہہ ہے کہ وہ لوگ کہ جنہون نے
زمانۂ رسول خدا مین احکامات خدا و رسول کو رد کیا اور اپنی احکام خلاف ونکی حکمون کے جاری کئے
زمرۂ بدعتیون سے خارج ہوئے اور علماء اس فرقہ نے قید بعدیۃ وغیرہ کے تعریف بدعت
مین فقط واسطے اخراج خلفاء راشدین کے اس تعریف سے لگائے ہین والا اگر یہہ قید نہ ہوتی
تو خلفا ہی زمرہ بدعتیون مین داخل ہو جاتے بلکہ کچہہ بڑہکر انکا نام رکہا جاتا اسواسطے کہ ان حضرات
نے اکثر حکم خدا اور رسول کو رد کیا اور بدعت فقط عبارت ہی ایجاد امر سے دین مین کہ جسکا
حکم بتصریح شرع مین پایا نہ جاتا ہو نہ یہہ کہ جس امر کا حکم کرنے و کرنے کا جانب خدا اور رسول سے
صادر ہوا ہو اوسکو رد کرے اور خلاف اوسکا عمل مین لاوے جیسا کہ رسول خدا نے خلفا کو حکم
دیا کہ تم لشکر اسامہ مین داخل ہوکر اوسکے ساتہہ جہاد پر جاؤ اور اس حکم کو موکد بلعن کیا کہ لعن
اللہ من تخلف عن جیش اسامہ یعنی لعنت خدا کی اوس شخص پر کہ جو تخلف کرے جیش اسامہ سے
یعنی اُس کے ساتہہ نہ جائے اور اُس سے پہر آئے اور یہہ حضرات اوس سے پہر آئے اور
لشکر کے ساتہہ نہ گئے اور رد کیا حکم رسول بلکہ حکم خدا کو اسواسطے کہ رسول خدا بے حکم خدا کسی
امر کا حکم نہ دیتے تہے کہ ما ینطق عن الھوا ان ھو الا وحی یوحی سے ثابت ہے جیسا کہ رئیس
المتکلمین اہل السنن محمد شہرستانی نے کتاب ملل و نحل مین اور میر سید شریف نے آمدی
سے کہ امام و پیشوا انکا ہے شرح مواقف مین اوراور ونے حال ان صاحبون کے پہر آنے کا
لکہا ہے اور جیسے کہ رسول خدا نے انکو حکم دیا کہ ہلمو اکتب لکم کتابا لن تضلوا بعدی
یعنی آؤ تم تا واسطے تمہارے لکہون ایک ایسا نوشتہ کہ بعد میرے ہرگز ضلالت
اور گمراہی مین نہ پڑو یہہ روایت تو موافق صحیح بخاری اور صحیح مسلم اور جمع بین الصحیحین اور

مشکات کی ہے اور شرح سابقہ مین بجائے بلواکے ایتونی بقرطاس ہے یعنی لاؤ تم کاغذ اور
صاحب ملل ونحل نے ایتونی بدوات و قرطاس لکھا ہے یعنی دوات و کاغذ لاؤ اور ابن ابی الحدید نے
بروایت ابوجعفر اپنی اوستاد کی بدوات و کتف لکھا ہے یعنی لاؤ دوات اور شانہ مگر مآل سب کا ایک ہی
ہے پس خلیفہ ثانی نے اس حکم کو رد کیا اور کہا ان ہذا الرجل لیہجر حسبکم کتاب اللہ یعنی یہہ شخص
ہذیان کہتا ہے کافی ہے تمکو کتاب خدا یہہ موافق روایت احمد حنبل اور صحیح مسلم اور مشکات
اور حمیدی وغیرہ کے ہے مگر بعض روایت مین لفظ یہجر کا اور بعض مین لفظ ہجر کا واقع ہے
اور لغت عرب مین جسوقت جانتے ہین کہ بیمار کے ہذیان کہنے سے خبر دین تو کہتے ہین ہجر و یہجر اور
روایت بخاری مین اس طرح ہے کہ عمر ابن خطاب نے کہا قد غلب علیہ الوجع درد نے رسول خدا پر
غلبہ کیا ہے کلام انکا اعتبار نہین رکھتا یہہ سنکر رسول خدا غصہ ہوئے اور فرمایا کہ انکو نکالدو
اور آخر اپنے پاس سے انکو نکلوا دیا غرض کہ حکم رسول کو رد کیا اور یہی خلیفہ ثانی صاحب نے خمس
غنیمت کو کہ بہ نص خدا اور رسول حق آل اور اقربائے رسول کا تھا ان سے منع کیا اور ام المومنین
دختر ابی بکر اور حفصہ اپنی دختر کو ہر سال دس ہزار درہم دیا کئے پس اس مین بھی رد کیا حکم خدا
اور رسول کو اور یہی مقدمہ خلافت مین رد کیا حکم خدا اور رسول کو کہ آیہ ایہا الرسول بلغ ما
انزل الخ اور فرمودہ جناب رسول مقبول من کنت مولاہ فعلی مولاہ سے ثابت ہے کہ خلافت
مخصوص جناب علی کیواسطے تھی اور حضرات خلفا نے اپنے واسطے از راہ تغلب مقرر کرلی اور
ایسی ہی مقدمہ فدک مین بھی خلاف حکم خدا و رسول کے عمل کیا ہو سطح کہ رسول مقبول نے
بحکم خداوند جلیل کہ و آت ذالقربی حقہ ہے فدک اپنی دختر نیک اختر کو ہبہ کیا تھا انہون نے
ناحق اوس معصومہ سے چھین لیا اور گواہی جناب امیر اور حسنین کو کہ جو بدلیل آیہ تطہیر
انما یرید اللہ لیذہب عنکم الرجس اہل البیت و یطہرکم تطہیرا جمیع گناہ اور رجس اور کذب اور زور سے
مبرا اور پاک اور پاکیزہ تھے اور گواہی ام ایمن کو کہ باتفاق فرقہ اہلسنت عشرہ مبشرہ مین داخل نہین
رد کیا اور تہمت کذب کی جناب امیر کی طرف لگائی اور کہا کہ یہی اپنی جر نفع کے واسطے

گواہی دیتے ہین اور باب متعہ مین بہی رد کیا حکم خدا اور رسول کو کہ باتفاق فریقین متعہ بحکم خدا ورسول جاری ہوا تہا اوسکو حضرت فاروق نے حرام کیا اور فرمایا کہ المتعتان کانتا فی عہد رسول اللہ وانا احرمہما یعنی دو متعہ ایک متعۃ النسا اور ایک متعۃ الحج زمانہ رسولخدا مین حلال تہے اور مین اونکو حرام کرتا ہون جمع بین الصحیحین اور صحیح ترمذی اور مسند احمد حنبل اور حلیۃ الاولیا ابو نعیم وغیرہ کتب صحیحہ اہل السنن مین بتوضیح تمام تر اوسکا بیان موجود ہے غرضکہ اسی قبیل کے اکثر مقدمات اصح کتب صاحبان سنت وجماعت مین تحریر ہین کہ اون سبکے بیان کی یہہ مختصر گنجائش نہین رکہتا اور قبح اس تعریف مین یہہ ہے کہ جن حضرات کا قید بعدیتہ لگا کر اس تعریف سے نکالنا منظور رہا وہ نکلی ہو اٹکی کہ ان حضرات سے بعد زمانہ رسول مقبول تو اکثر بدعات ظہور مین آئین مثل احداث تراویح شبہائے ماہ مبارک رمضان مین کہ وہ زمانہ رسولخدا اور زمانہ حضرت خلیفہ اول مین نہ تہین بلکہ نوافل کو تنہا پڑہتے تہے جیسا کہ حمیدی نے مسند ابوہریرہ مین متفق علیہ بخاری اور مسلم سے روایت کیا ہے کہ زمانہ رسولخدا اور زمانہ ابوبکر مین نماز نافلہ بجماعت نہ پڑہتے تہے بعد اوس کے خلیفہ ثانی نے حکم کیا کہ اونکو جماعت سے پڑہین اور سب شہروں مین لکھکر بہیجا کہ سب جگہہ ایسا ہی جاری ہوا اور پہر اوسکو نعم البدعۃ کہا اور مثل اس کے کہ حی علی خیر العمل کو اذان سے نکال ڈالا جیسا کہ ابن ابی الحدید نے لکھا ہے کہ خلیفہ ثانی نے تین چیزون کو منع کیا حالانکہ زمانہ رسول خدا اور زمانہ خلیفہ اول مین وہ جاری تہین اور فرمایا خلافت مآب نے کہ ثلث کن فی عہد رسول اللہ وانا انہی عنہن واحرمہن واعاقب علیہن یعنی تین چیزین زمانہ رسولخدا مین جاری تہین ایک متعۃ النسا اور ایک متعۃ الحج اور ایک حی علی خیر العمل اذان مین اور مین منع کرتا ہوں اون سے اور حرام کرتا ہون اونکو اور عذاب کرونگا اوس شخص کو کہ جو اونکو کرے گا اور مثل مقرر کرنے خلیفہ فاروق کے حصہ مہاجرین کو زیادہ حصہ انصار سے اور مثل منع کرنے خمس کے اہلبیت سے اور لے لینے مال خمس کو آپ اپنے لئے اور مسند اسیر یہہ ہے کہ عبد البر نے کہ معتبرین صاحبان سنت وجماعت سے ہے

کتاب استیعاب مین لکھا ہے کہ خلیفہ ثانی اس قدر مال چھوڑ کر دنیا سے تشریف لے گئے تھے
کہ حصۂ ہشتمی اوسکا یعنی زوجہ با چار زوجہ پر بسبب اختلاف الروایات جو تقسیم کیا گیا تو ہر ایک بی بی کے
حصے مین تراسی تراسی ہزار دینار سرخ آئے پس یہہ مال غنی تھا مگر مال خمس ہو سکتا کہ جب روایات
مذکورہ سے یہہ ثابت ہوا کہ مال خمس سادات کو نہ دیتے تھے تو پھر وہ مال کہان جاتا تھا سوائے
اس کے کہ حضرت فاروق کے ہی پاس رہتا تھا کہ آپ ہی تو مال خمس کے لینے کی مستحق تھے ہی نہین کہ جسمیں
احتمال کیا جائے کہ اونکو دیتے تھے اور یہہ ہی باعث تھا کہ حضرت ممدوح کو بسبب جمع ہونے مال کثیر کے
خیال اپنے بادشاہ ہونے کا پیدا ہو گیا تھا جیسا کہ ابن اثیر نے کامل التاریخ مین لکھا ہے کہ ایک روز جناب
عمر ابن الخطاب سلمان فارسی سے مستفسر ہوئے کہ مین بادشاہ ہوں یا خلیفہ سلمان نے جواب دیا
کہ اگر تمنے مال مسلمین سے ناحق ایک درہم ہی لیا ہو گا تو تم خلیفہ نہ ہوگے یہہ سُنکر خلیفہ صاحب رونے لگے
مین کہتا ہون کہ اس طور کا جواب دینا سلمان کا دلیل ہے کہ سلمان کو معلوم تھا کہ خلیفہ صاحب نے
بہت مال مسلمین بناحق لیا ہے مگر بخوف جان صاف نہ کہہ سکے کہ تم خلیفہ نہین ہو اور خلافت آپکا
رونا ہی دلیل اسی کی ہے کہ مال مسلمین مین تغلب کیا ورنہ رونے کا کیا مقام تھا آخر الحساب پاک است
از محاسبہ چہ باک اور مثل اس کے کہ خلیفہ اول نے فجاۃ سلمی کو معذب بہ نار کیا یعنی آگ مین جلایا
حالانکہ رسول خدا نے باتفاق علماء اس سے منع کیا تھا اور فرمایا تھا کہ لا یعذب بالنار الا رب النار
نہ عذاب کرے کوئی ساتھ آگ کے مگر خالق نار اور یہی دست چپ دزد کا قطع کیا حالانکہ باتفاق
دست راست کاٹنے کا حکم ہے اور ازین قبیل ہے زیادہ کرنا عول و عصبہ کا فرائض مین اور
پاؤن دہونا وضو مین اور ہاتھ باندھنا نماز مین کہ یہہ سب احکامات خلفائے راشدین کے ہین کہ
خلاف ہین احکامات خدا و رسول کے بعض علماء فرقہ اہل السنن ان امورات کی تاویل مین
فرماتے ہین کہ خلفا مجتہد تھے پس ان امور مین اونہوں نے خطا کیا اور اگر مجتہد خطا کرے تو ایک
اجر کا مستحق ہوتا ہے اور جو صواب کرے تو دو اجر کا ہم اون کے جواب مین کہتے ہین کہ
اجتہاد عبارت ہے اس سے کہ احکامات کو کلام خدا اور رسول سے استنباط کرین نہ یہہ کہ مقابل

نص اور خلاف حکم خدا و رسول کی ہو یعنی مثلاً شارع ایک شے کا حکم دے اور کوئی شخص اوسکو رد کرے اور وہ
مجتہد کہلائے والا جمیع شرائع محمدی کو تغیر دینا جائز ہو جاویگا سو یہی کہ مثلاً ایک شخص ایک زمانہ مین
اجتہاد کرے کہ نماز و حج واجب نہین اور دوسرے زمانہ مین اجتہاد کرے کہ زنا و شراب حلال ہے آخر رفتہ رفتہ عیسویون
مین دین نو حادث ہو جائیگا مثال اسکی مذہب وہابیہ ہے کہ جدا ہو گیا ہے دین سے اہل السنن سے اب سنیئے
معانی بدعت کے اور طریقہ مذہب وہابیہ کے کہ یہہ صاحب جب مانتے ہین کہ جو امر بعد قرون ثلثہ یعنی
زمانہ صحابہ اور تابعین اور تبع تابعین کے حادث ہوا ہو وہ بدعت ہے خواہ وہ امر جدید اچھا
ہو یا برا اور یہ کہتے ہین کہ حدیث شریف کل بدعة ضلالة مطلق ہے نہ مخصص حسنہ کی ساتھ سوا اسکے
کہ جو امر بدعت ہوا پہر اوسکا حسنہ ہونا کیا معنی اب سمجھو کہ اس کے شناعت اور قباحت پہلی
معنی سے بہی بڑہکر ہے سو یہی کہ بنا بر اس تعریف کے بعد قرون ثلثہ کے آجتک کسی اہل اسلام کا اسلام
ہی باقی نہین رہتا کیونکہ انہون نے بہت ایسی چیزین پیدا کی ہین جو قرون ثلثہ مین نہ تہین بعض نے
طرح طرح کے کہانے نکالے بعض نے انواع انواع کے لباس اپنی عقل سے تراشے بعض نے طور طور
کی صنعتین اور طرح طرز کی پیشے اور رنگ برنگ کے آلہ بنائے پس یہہ سب بدعتیون مین داخل ہونگے
اور فرقہ وہابیہ بہی تو ان سے خارج نہین ہو سکتا اور دوسری قباحت اس تعریف کی یہہ ہے
کہ یہہ تعریف مستلزم ہے اس امر کو کہ قرون ثلثہ مین جو امر کہ حادث ہوئے گو وہ بد اور برے
ہی ہون وہ بدعت نہون حالانکہ یہہ امر خلاف عقل اور نقل ہے پس اول تو اس لئے کہ عقل کسی
عاقل کی یہہ تجویز نہیں کرتی کہ امر غیر مشروع ناسخ احکام خدا و رسول بدعت قرار نہ دیا جائے
اور لیکن امر ثانی پس سو یہی کہ رسول خدا نے فرمایا ہے کہ مثل امتی کمثل غیث لا ندری اولہا خیر
او اوسطہا او اخرہا یعنی مثل میرے امت کی مثل باران کے ہے کہ نہین جانتا مین کہ
اول اوس کے خیر ہے یا درمیان اوسکی خیر ہے یا آخر اوسکی خیر ہے اور یہی فرمایا ہے کہ
من سن فی الاسلام سنة حسنة فله اجرہا واجر من عمل بہا ومن سن سنة سیئة فله اجرہا و
وزر من عمل بہا حاصل اسکا یہہ ہے کہ جس کسی نے پیدا کیا اسلام مین کسی نیکی کو پس واسطے اوسکے

اجر اوس کا ہی اور اجر اوس شخص کا کہ جنہے عمل کیا ساتھہ اوس کے اور جس نے پیدا کیا اسلام مین کسی بُری بات کو پس وبال اوس کے ہی اوپر ہے اوسکا اور بوجھہ اوس شخص کا کہ جنہے عمل کیا ساتھہ اوسکی پس اس دلیل عقلی ونقلی سے یہہ تخصیص انکی کہ جو امر بعد قرون ثلثہ کے حادث ہووہ تو بدعت ہے اور جو شے اون کے زمانہ مین حادث ہوئی ہو گو وہ بُری ہو بدعت نہین باطل ہوئی اور ثابت ہوا کہ جو امر کہ خلاف شرع ہو خواہ وہ کسی زمانہ مین اور کسی شخص سے حادث ہوا ہو وہ بدعت ہے جیسا کہ رسولخدا نے فرمایا کہ حوض کوثر پر میرے پاس ایک جماعت کو میرے اصحاب مین سے لائینگے جب مین اونکو پانی دینے کا ارادہ کرونگا تو فرشتے اونکو گھسیٹ کر میرے پاس سے لیجائینگے مین فریاد کرونگا کہ خداوندا یہہ اصحاب میرے ہین ندا آئیگی جانب رب الارباب سے کہ تو نہین جانتا کہ انہون نے تیرے بعد کیا کیا بدعتین دین مین پیدا کین تیری مرتے ہی یہہ لپنے اعقاب پر پہر گئے جیسا جمع بین الصحیحین اور صحیح بخاری اور صحیح مسلم مین یہہ حدیث موجود ہے پس اس سے ثابت ہوا کہ احداث بدعت مین قید کسی زمانہ اور کسی شخص کی نہین صحابی ہو یا غیر صحابی جو نیا امر دین وملت مین برعکس حکم خدا اور رسول کسی زمانہ مین پیدا کریگا وہ بدعت ہے اور وہ شخص بدعتی ہے اور اس سے یہہ امر بہی ثابت ہوا کہ ہر شخص کی طریقے اور سنت اور قول وفعل پر عمل کرنا نہ چاہئے جایز ہے کہ وہ بدعت ہی ہو خواہ وہ شخص صحابی ہو یا غیر صحابی جیسا کہ اوپر حال بعض صحابہ کا معلوم ہوا کہ وہ موجب بدعات ہے سوائے اسکی ہر صحابی نہ تو معصوم ہی ہے نہ موسوم بالخیر جو ہر صحابی کے قول فعل پر عمل کیا جائے بلکہ اکثر صحابہ نے حق سے تجاوز کیا اور مرتکب فسق وفجور کے ہوئے جیسا کہ ملا سعد الدین تفتازانی نے کہ مشاہیر علماء اہل سنت اور امام انکے سے ہے آخر شرح مقاصد مین انکا حال لکھا ہے کہ اما ما وقع بین الصحابة من المحاربات والمشاجرات علی الوجه المسطور فی کتب التواریخ والمذکور علی السنة الثقاة یدل بظاهره علی ان بعضهم قد جاوز عن طریق الحق وبلغ حد الظلم والفسق وکان الباعث له الحقد والعناد والحسد واللداد وطلب الملک والریاسة والمیل الی اللذات والشهوات اذ لیس کل صحابی معصوماً وکل من لقی النبی بالخیر موسوماً الا ان العلماء لحسن ظنهم باصحاب رسول الله ذکروا لها محامل وتاویلات بها یلیق وذهبوا الی انهم

محفوظون عما یوجب التضلیل والتفسیق صونا العقائد المسلمین عن الزیغ والضلالۃ فی کبائر الصحابۃ

سیما المہاجرین والانصار والمبشرین منہم بالصواب فی دار القرار واما جری بعدہم من الظلم علی اہلبیت

النبی صلعم فمن الظہور بحیث لا مجال للاخفاء وہو من الشناعۃ بحیث لا اشتباہ علی الآراء اذیکاد یشہد بہ

الجمادات والعجماء ویبکی لہ الارض والسماء وینہدم منہ الجبال وینشق منہ الصخور ویبقی سوء عملہ علی کر الشہور

ومر الدہور فلعنۃ اللہ علی من باشر او رضی او سعی والعذاب الاخرۃ اشد وابقی انتہی خلاصہ ہن عبارت کا

یہہ ہے کہ صحابہ میں جو جھگڑے اور فساد ہوئے جیسا کہ کتابوں میں لکھا ہوا ہے اور زبان زد ثقات ہے

دلالت کرتے ہیں کہ بعض صحابہ حق سے باہر ہوگئے اور سیدہے راہ سے پہر گئے اور حد ظلم وفسق کو

پہنچ گئے اور باعث ہر امر کا اونکو نہ ہوا مگر حقد اور حسد اور دشمنی اور طلب ملک ریاست اور میل طرف

لذات اور شہوات کے یہہ واسطے کہ نہ ہر صحابی معصوم ہے اور نہ جسنے ملاقات کی نبی سے وہ موسوم

بالخیر ہے مگر علمانے بسبب حسن ظن اور نیک گمان اونکے کہ جو حقمیں اصحاب رسول خدا کے رکہتے ہیں

اونکے ان جھگڑوں اور فساد وغیرہ کے لئے تاویلاتیں اور محامل کہ جو اونکی شان کے لائق تہی بیان

کئے یعنی اگرچہ باطن میں تو افعال اون کے برے تہے مگر علمانے اپنی حسن ظن سے تاویلیں نیک

کرکر اونکو اچہا بنایا اور کہی اس بات کی طرف کہ وہ محفوظ ہیں اوس چیز سے کہ جو باعث اون کے

تضلیل اور تفسیق اور ذلت کا ہو حاصل اسکا یہہ ہے کہ اگرچہ اون سے ایسے ہی امر وجود میں

آئے کہ جو باعث اونکی تذلیل اور تفسیق اور ذلت کا ہوئے مگر ہم اپنی زبان سے نہیں کہتے

اور اون کے عیب کو چہپاتے ہیں ظاہر نہیں کرتے اور یہہ قول ہمارا اسواسطے ہے تاکہ عقائد مسلمین

کبار صحابہ سے بہر نجاویں خصوص مہاجرین و انصار کہ جو مبشر بصواب فی دار القرار ہیں اور لیکن جو ظلم

بعد اون کے اہلبیت پر گذرے وہ ایسے ظہور میں ہیں کہ کسیکو طاقت اونکی اخفا کی نہیں اور وہ

ایسی برائیاں ہیں کہ عقول پر اونمیں ذرا محل اشتباہ نہیں اسواسطے کہ قریب ہے کہ گواہی دیں اون

ظلمونکی جمادات اور نباتات اور روئے زمین اور آسمان اور منہدم ہوجاویں پہاڑ اور شق

ہوجاویں سینے پتہروں کے اور باقی رہیگی برائی اونکی ہمیشہ ہمیشہ پس لعنت خدا کی اوس شخص

کہ جو مہیا شر ہوا ان ظلموں کا یا راضی ہوا اور پہر یا کوشش کی اوسمین اور البتہ عذاب آخرہ بہت سخت تر
اور پائندہ تر ہے اب صاحبان عقل سلیم فکر و غور سے ملاحظہ کرین کہ وہ صحابہ کہ جنسے فسق و فجور
اور ظلم و تعدی ظہور مین آئی اور حق سے تجاوز کر گئی اور ریاست او ر ملک او ر بادشاہت کے طالب
او ر لذات اور خواہش نفوس کے مائل ہوئے وہ کون ہے اور اس سے ایک اور فائدہ معلوم ہوا
کہ یہہ قول انکا کہ صحابہ مثل نجوم ہین جس کی اقتدا کروگے ہدایت پاوگے غلط ہے بلکہ
متابعت اوس ہی شخص کی چاہیئے کہ جس کا قول و فعل مطابق قرآن اور فرمودہ نبی الانس و جان کے
ہوا اور وہ نہیں ہین مگر اہلبیت کہ یہہ حضرات بآیہ تطہیر سب گناہ او ر خطا اور زلات سے معصوم
ہین اسواسطے کہ کوئی شخص سوائے فرقہ خوارج اور نواصب کے قائل اسکا نہیں کہ انحضرات سے کسی امر مین
خطا واقع ہوئی ورالا کافر ہوجائیگے مگر ہان اون لوگون کا ذکر نہیں کہ جنہون نے انبیا کی خطائین ثابت
کی ہین **قال** صاحب الرسالہ باقی رہی تحقیق اس امر کی کہ وہابی کون لوگ ہین اور کب سے یہہ
لقب اطلاق کیا جاتا ہے سو حال اسکا یہہ ہے کہ گور پرست اور اہل بدعت جسکو دیکھتے ہین کہ
مطیع سنت ہے اور رسوم مروجہ بہی جو بسبب اختلاط کفار اور فساق کے رواج پائی ہین اون سے
منع کرتا ہے تو اوسکو بسبب خواہش نفسانی کی یہہ لقب دیتے ہین **اقول** یہہ گمان تمہارا
غلط محض ہے عبدالوہاب اوس شخص کا نام ہے کہ جو مسنونات اور مستحبات اور امورات خیر کو منع
کرتا ہے اور رسولخدا کی قدر اور منزلت کو گہٹاتا ہے اور سب مسلمانون کو مشرک اور بدعتی ٹہراتا
ہے اور اس مین شک نہین کہ تم سبکا عمل فقط کتب عبدالوہاب پر ہے، **قال** صاحب الرسالہ
رہی یہہ بات کہ کب سے یہ لقب جاری ہوا ہے سو بعد تفتیش اور تحقیق کے معلوم ہوا کہ شیخ عبدالوہاب
نجد میں ایک عالم بڑے فاضل اور متقی اور پرہیزگار تہے لکہو کہا آدمی اونکو اپنا مقتدا جانتے ہین
اور عرب کے بہت سے شہرون مین اونکی اتباع موجود ہین انتہی **اقول** یہہ تحقیق اور تفتیش صاحب
رسالہ کی خلاف واقع اور غیر مطابق نفس الامر کی ہے بلکہ فقط بنا بر ضلال جہال اور جلوہ دہی
مراتب شیخ عبدالوہاب پیش نظر عوام الناس طبعزاد ہے اصل حال شیخ صاحب کا موافق تحقیق

محققین معتمدین اور مورخین موثقین مثل مولوی فضل رسول شاہ صاحب مولف رسالہ بوارق محمدیہ لرجم
الشیاطین النجدیہ کے اس طرح پر ہے کہ شیخ نجدی صاحب فطرت و دانش مین فیلسوف زمان اور
بے مثل و بے ہمتا تھے اور ذات شریف سے آپکی وہ مفسدے اور بدعات عالم مین پیدا ہوئین کہ جنکا
ثمرہ اور نتیجہ یہ کچھ برہمی اور انقلاب مین محمدی مین بہم پہنچا کہ ایک عالم ورطۂ حیرانی اور سرگردانی اور
ضلالت اور گمراہی مین گرفتار ہے بہرحال فاضل ممدوح نے حال شیخ صاحب کا کتب سیر و
تواریخ مین سے اسطرح پر رسالہ مذکور مین لکھا ہے کہ صحیح بخاری مین عبد اللہ ابن عمر سے منقول
ہے کہ رسولخدا نے نجد کے حق مین فرمایا کہ ہناک الزلازل و الفتن و بہا یطلع قرن الشیطان
یعنے نجد مین زلزلے اور فتنے ہونے والے ہین اور نجد سے باہر آئے گا شیطان پس ظہور
اس اعجاز کا اس انداز پر ہوا کہ ۱۲۰۳ ہجری مین سلطان سلیم ثالث بجائے سلطان عبد الحمید
خان عموں اپنے کے از راہ تغلب تخت نشین ہوا اور سلطان سلیم کی اولاد کو محروم کیا اور
بسبب اس کے انتظام سلطنت مین برہمی اور قوانین اور ضوابط مرسومہ اوس دولت مین
تخلل اور فساد شروع ہوا تا اینکہ بعد نوزدہ سال ۱۲۲۲ ہجری مین سلطان مصطفےٰ نے برادر
سلطان مصطفےٰ کو بھی قتل کیا اور آپ تخت پر بیٹھا اب تزلزل بیکران اور تخلل بے پایان
سلطنت آل عثمان مین نمایان ہوا کہ تمامی صوبہ دار کہ جنکو زبان ترکی مین پاشا کہتے ہین
اور جمیع ملوک اور توابعین سلطان نے لوائے بغی و طغیان بلند کئے اور دائرہ اطاعت و انقیاد سے
پاؤن باہر رکھا اور ہر ایک اپنی استقلال اور دوسرے کے استیصال کے فکر مین پڑا اور بایں
سبب بندوبست اور نظم و نسق ملک سے غافل ہو گئے یہانتک کہ نواحی ملک مین فتنہ و فساد
عظیم اور شورش فخیم برپا ہوئی اور رفتہ رفتہ ملک حرمین محترمین صانہما اللہ عن کل الشین
مین بسبب اضمحلال سلطنت روم کے بے انتظامی حکومت اور برہمی جمعیت نے رخ کیا اور
شوکت اور سطوت شریف حرمین کی کہ ان مواضع مقدسہ کی حکومت انکی ذات مقدسہ سے
تعلق رکھتی تھی درہم و برہم ہوئی مردمان واقعہ طلب اور خواہان جاہ و دولت نے وقت کو

خاطر خواہ پاکر ہر طرف سے سر نکالا اور ہجوم کیا اور ملک گیری کے فکر مین مستغرق ہوئے پس
فتنہ ہائے عظیم اور حوادث فخیم نے ظہور کیا مگر بدترین فتن اور سخت ترین محن فتنہ و فساد اہل
نجد کا تہا کہ وہ مابین عراق اور حجاز کے واقع ہے شیطان رجیم بصورت شیخ لاثانی متشکل ہوکر
شریک مشرکین ہوا اسیوجہ سے شیطان کو شیخ نجدی کہتے ہین غرض عبدالوہاب اعیان
اور روسائے اہل نجد سے تہا بلکہ تمامی قبائل نجد مین ممتاز اور حدت فکر اور قوت بیان مین
بیمثل و بے انباز ذی علم پیشوائے خاص و عام سلسلہ انکی طریقت کا حضرت شاذلی پر تمام ہوتا
ہے الغرض شیخ صاحب انقلاب مملکت اور برہمی سلطنت دیکھکر فکر ریاست و تحصیل امارت
مین پڑے مگر چونکہ حاصل ہونا ملک کا لشکر موفور اور خزانہ معمور پر موقوف ہے اور اس سے
ہاتہہ خالی تہا ناچار اس باب مین اپنی اولاد و حفاد سے کہ ہر ایک علم و شعور اور مکر و زور مین
شیخ پر فضیلت رکہتا تھا مشورہ کیا سب کی رائے بدین امر قرار پائی کہ اجتماع مردم اور
حصول ریاست کے لئے کوئی تدبیر بہتر تزویر اور حیلہ دینداری سے نہین ہے جب مردم کالانعام
اس دام مین پہنس جاوین اور فراہم آوین تو پہلے حرمین شریفین کو کہ خزانہ سے مالامال اور
فوج سے خالی ہین تصرف مین لانا چاہئے بعد اسکے تمامی بلاد اسلام بسہولت تمام کہ آپسین
ہر ایک شخص کے نااتفاقی ہے ہمارے قبضہ اقتدار مین آجاوے گا غرض اس خیال خام کو اپنی
دماغ مین پختہ کرکے شیخ عبدالوہاب مع اولاد و احفاد اپنے کے پسند ناپسند اور طریقہ پیری مریدی
کہ آبائی تہا آمادہ و سرگرم ہوا بہت سے عوام لوگونکو اوس ملک کے حلقہ اطاعت اور انقیاد
مین لایا سنہ ۱۲ ہجری مین جمعہ کی دن ایک مجمع کیا اور تمامی اعیان و اہالی اطراف کو بلا کر
وعظ کی طور پر ارشاد فرمایا کہ اے بہائیو شرع مین بدون بادشاہ کے چارہ نہین ہے کسلئے کہ
امامت جمعہ و جماعات و اعیاد و صلوات و نصب قضات و دادرسی مظلومان و تنبیہ ظالمان
و اجرائے احکام شرعیہ و ترویج شعائر دینیہ موقوف ذات بادشاہ پر ہے اور سلاطین روم
و شام محض برائے نام ہے کسیطرح کی قوت و حکومت نہین رکہتا پس نام اوسکا خطبہ

مین باوصاف سلطنت لینا دروغ صریح ہے کہ مطلق حرام ہے چہ جائیکہ خطبہ کہ عبادت ہے چاہئے
کہ سب حاضرین متفق ہوکر کسی شخص کو رئیس اپنا بناوین اور فرمانبرداری اوسکی اپنے ذمہ پر واجب
لازم جانین مگر اس تکلیف سے مجکو معذور رکہین کہ مین دنیا کی طرف رغبت نہین رکہتا اول
خاص شیخ صاحب نے کہ اس کید مین ہمداستان تہے اور پہر سب نے کہا کہ سوائے ذات شریف کے
اور کوئی لائق اس منصب کے نہین ہے فرمایا کہ عالم مجبوری ہے کیونکہ مخالفت جماعت مسلمین کے
مناسب نہین ہے مگر ایک شرط پر کہ عقائد و اعمال مین بہی میری فرمانبردار رہین اور جو کچھ
کہون اوس سے انحراف نکرین تو قبول کرتا ہون الحاصل یہہ کہکر سب سے بیعت لیکے اور لقب اپنا
امیر المومنین رکہا اور اوسی روز اپنا نام سلطان روم کی جگہہ خطبہ مین داخل کیا اور دوسرے
جمعہ مین تمام شہر و ملک مین اوس ملک کے نام شیخ صاحب کا خطبو مین لیا گیا اور نام اپنے وطن کا کہ
درعیہ ہے مقر امامت قرار دیکر تا دم زیست وہان سے حرکت نہ کی اور اولاد و اقارب اپنے کو
اقصاء و بلاد مین مقرر کیا اور بخلفاء راشدین ملقب کیا اور قاضی وغیرہ مقرر کیے اور اپنے مقصد کو
کہ غارتگری خزائن حرمین شریفین تہا اس طرح پر شروع کیا کہ ایک مذہب خلاف فرق
اسلام بنایا بعض مسائل معتزلہ اور بعض خوارج کو ملاحدہ ظاہریہ وغیرہ سے لیکر اور اپنی
طرف سے لگاکر اونکو حجج اور احادیث وغیرہ آلہ سے مدلل کیا بعدہ صاحبزادہ محمد نام نے اونکو
توسیع دیکر کتاب التوحید نام رکہا اور دو باب پر مرتب کیا پہلا رد شرک مین دوسرا رد بدعت
مین تلخیص اوسکی تکفیر و تفسیق مع تدلیس اوسکی یہہ کہ بعض افعال محرمہ کو جن کے جہال مرتکب
ہوتے ہین ساتہہ افعال مختلف فیہا کے جو مکروہ تحریمی یا تنزیہی یا مسنونہ یا مستحبہ تہی
خلط کیا اور جو احادیث کہ اونکی دعاوی پر دال نہ تہین تحدیقا بیان کیا اور سبکا نام
شرک و بدعت رکہا اور ان افعال کے مرتکبونکی قطعی تکفیر کی حالانکہ بعض افعال اون مین سے متعلق
بتعظیم انبیا و اولیا و آثار متبرکہ کے تہے تاکہ نہب اور غارت کرے اور قتل و قمع اور لوٹ کر مال
اہل حرمین شریفین کے حلال ہوجائے اور یہہ معتبر سمجہا ہوا اور کئی نسخے اس کتاب کے بدنہی خلفائے

راشدین کے پاس بہیجکر آپ ہی ملک عدم ہوئے خلفائے مذکورین نے بحسب زبانی مضامین
اوس کتاب کے عوام جہال کو گوش گذار کرکے اوسکی طرف دعوت کی اور سبنے بدل و جان عزت کیمو
قبول کیا اور خط فرمان پر اوسکی سرکو رکہا پس جب مدعا کرسی نشین ہوا تو سعود نامی فرزند ثانی
شیخ ممدوح نے ۱۲۲۱ھ و آخر سلطنت سلطان سلیم ثالث مین بنام نہاد زیارت کعبہ
معظمہ مع جمعیت کثیر عزم بیت اللہ کا کیا جب یہہ خبر اہل شہر نے سنی تو شریف کعبہ شریف سے
آکر کہا کہ سرحد حجاز کا انتظام ضرور ہے کہ وہ لشکر باغی اس طرف اترنے نہ پاوے شریف نے
بسبب مغالطہ کے کہا کہ معاذ اللہ یہ زائرین خانہ خدا کو زیارت سے منع کروان یہہ تو
اس خیال مین تہے کہ یہہ سب مسلمان خانہ خدا مین فساد نہ کرینگے اور حرمت اس کی نگاہ
رکھینگے اور وہان دفعۃً سعود نے آن کر طایف کا محاصرہ کیا اور وہان کے صغیر و
کبیر زن و مرد کو قتل کرکر سب مال و منال لوٹ لیا اسکے بعد اپنے چند گماشتے وہان متعین
کر کر مکہ معظمہ کو قتل کیا اور لوٹ لیا اور پاس و لحاظ خانہ معظمہ کا نہ کیا مترجم کہتا ہے کہ اونہونے
کچھ یہہ امر جدید نہین کیا بلکہ اسوۂ اور تاسی خلفاء راشدین کی کی کہ حضرت خلیفہ ثانی صاحب نے
بہی خانہ رسولخدا کی اسی طرح سے حرمت کی تہی کہ اوسپر آگ لیکر جلانے کو چڑہ گئے تہے
اور گہر فرزندان جناب ختمی مآب کے جلانے کا ارادہ کیا جیسا کہ صاحب کتاب ملل و نحل کے
لکہنے سے بروایات نظام ثابت ہے کہ ان عمر ضرب بطن فاطمۃ حتی سقط المحسن من بطنہا
وکان یصیح احرق الدار بمن فیہا وما کان فیہا الغیر علیؑ و فاطمۃؑ والحسنؑ والحسینؑ علیہم السلام
حاصل یہہ کہ بضرب عمر حمل دختر رسولخدا کا محسن نامی ساقط ہوا اور چیخ چیخ کر کہتا
تہا کہ مین جلا دونگا اس گہر کو مع اون لوگون کے کہ جو اس گہر مین ہین اور نہ تہی اوس
گہر مین اوسوقت مگر علیؑ و فاطمۃؑ اور حسنؑ اور حسینؑ پس جبکہ حال پیشوا ؤنکا اس فرقہ کے
ایسا ہو تو اگر مریدونکا بہی ہوا تو کیا بعید غرض جرأت ان پیرون اور مریدون کی
صاحبان دین و دیانت تصور کرین کہ مرشدون نے تو اوس گہر کا کہ جو مہبط وحی الہی

اور محل نزول ملائکہ تہا یہہ حال کیا مرید پیرون پر بہی سبقت لیگئی کہ خدا ہی کے گہر کو
خراب و برباد کیا فاعتبروا یا اولی الابصار الغرض جب سعود مہم مکہ سے فارغ ہوا تو ایلغار با
فوج قلیل قصد مدینہ منورہ کا کیا راہ مین جو دوچار ہوا وہ لقمۂ تیغ آبدار ہوا غرض مدینہ منورہ کو
بہی بتہ تیغ بیدریغ کیا کسیکو زندہ نہ چہوڑا اور اگر زندہ رہا تو اوسکو فقیر کر کے چہوڑا مکانات
مقدسہ اور قبور متبرکہ اور مساجد عالیہ اور مشاہد منورہ اور مزار صحابہ کے مسمار اور منہدم کئے
حرمین شریفین کو بے چراغ و ویران کر دیا من بعد ارادہ فاسد انہدام روضۂ رضیہ اور مرقد
مرضیہ جناب ختمی مآب کا کیا اور از راہ کمال دینداری اور ایمانداری کے نام اوس روضۂ رشک دہ
روضۂ رضوان کا صنم اکبر رکہا غرض بمجرد دروازہ کہولنے کے ایک اژدہا مثل عصائے حضرت
موسئے پیدا ہوا اور ایک شعلۂ تنفس سے اون بدمآلون کو جلا کر سواد الوجہ فی الدارین کا
کیا اور سبکے سب راہی دار البوار ہوئے بمجرد اسکے کہ نعشہائے ناپاک اون سیاہ درونوں کی
حرم محترم سے باہر لے گئے ایک بوئے بد اون مین ایسی پیدا ہوئی کہ باقی فوج شقاوت
موج متحمل اوس بوئے بد کی نہ ہو کر بے غسل و کفن و دفن صحرا مین پہینککر بہاگ آئے اور یہہ
حال سب موافق و مخالف کی رو برو بیان کیا مولوی فضل الرسول شاہ لکہتے ہین کہ اس
فقیر نے ۱۲۵۰ ہجری مین بگوش خود حاضرین اس واقعہ سے کہ سب ثقہ تہے سنا الحاصل
بعد تکمیل و تتمیم مراتب جور و ستم ایک معتمد کو ہمراہ فوج اظلم اوس جگہہ چہوڑ کر مع متاع اعمال
و اثقال مکہ معظمہ کے جانب معاودت کی پہر بلاد حجاز و عراق وغیرہ پر دست تعدی
دراز کیا اور انجام کار کربلائے معلے سے بہی وہی معاملہ کیا کہ جو حرمین شریفین سے کیا
تہا آخر کار غیرت الٰہی جوش مین آئی اور سلطان محمود خان کے ہاتہ سے اس فرقہ کو خاک
ہلاکت پر ڈالا اور سب کو نیست و نابود کیا یہہ خلاصہ اوس چیز کا ہے کہ جو بوارق محمدیہ
مین مفصلاً مندرج ہے جسکو شوق مفصلاً اس قصہ کے دیکہنے کا ہو وہ اوسکو دیکہ لے
پس اصل حال شیخ عبد الوہاب صاحب اور اون کے فرزندان والا تبار کا یہہ ہے کہ جو قلم بند ہوا

صاحب رسالہ نے اس حال بدمآل کو منقلب کر کر اور حق کو باطل سے بدل کر کذب کو
فروغ دیا اور صدق کو ڈبو دیا اور جہال بیچارون کو تباہ کیا اور یہہ حال شیخ صاحب کے
اولی العزمی کا دیکھکر مولوی اسمعیل صاحب نے بہی اولی العزمی اختیار کی ہتی اور چاہا
تہا کہ اسی طرح لوگونکو اپنا مطیع فرمان کر کے ملک گیری کیجیے اور بادشاہ بن بیٹھیے
مگر نتیجہ ایسے امور کا اچہا ہنین ہوتا مولوی صاحب نے ثمرہ اس کا دیکھا جو کچھہ کہ دیکھا مگر
ہان یہہ ثمرہ تو البتہ حاصل ہوا کہ ہزارون بندگان خدا کی خونریزی کی باعث ہوئے
اور صدہا اطفال صغار اور عورات جوان کو یتیم اور بیوہ کر دیا اور مظلمہ اون کی خرابی
اور بربادی کا اپنے ذمہ پر لے گئے آمدیم بر سر مطلب پس ہم کہتے ہین کہ درحقیقت
وفی نفس الامر فرقہ وہابیہ اوس فرقہ سے کہ جسکو یہہ بدعتی کہتے ہین بدعات مین غالب
اور چیرہ دست ہے گو بدعات اوس فرقہ کی بہی کچھہ کم ہنین کیا قدرت خدا ہے کہ
چونکہ غلامان قائل سلونی مادون العرش اور محبان لولا علی لہلک عمر اکثر بدعات
فرقہ بدعیتہ کو حیز تحریر مین لاے تھے اور کتب مبسوط انکی بدعات مین تیار کی تہین تو
علما فرقہ مذکورہ اپنی مقلدین کو منع کرتے رہتے ہین کہ کوئی شخص کتب مناظرہ فرقہ
شیعہ کو نہ دیکھے مبادا کہ کوئی شخص شیعہ ہو جائے پس باین سبب کوئی اون کو نہ دیکھتا تھا
اور حق انپر چہپا ہوا تہا خداوند عالم نے انہین مین سے ایک فرقہ ایسا پیدا کر دیا کہ جسنے
حال انکی بدعات کا بخوبی منکشف کر دیا اور ہماری کتابوں کی تصدیق کرا دی اور پہر
انہون نے اونکی بدعات کو بیان کر دیا غرض کہ وہ حق ایک مدت سے پس پردہ
مستتر و پوشیدہ تہا ان صاحبونکی فضیحت باہمدگر سے ہر شخص پر کہل گیا اور یہہ
ظاہر ہو گیا کہ فرقہ شیعہ ان باتون مین کسی پر تہمت ہنین کرتا بلکہ جو لکھتا ہے وہ
حق و سچ لکھتا ہے کچھہ اسمین بہتان و افترا نہین سچ ہے ع عدو شود سبب خیر گر
خدا خواہد ؎ الفضل ما شہدت بہ الاعداء بہرحال چونکہ یہہ دو نو گروہ زمرۂ متمسکین

ثقلین سے خارج اور طوائف متخلفین سفینہ اہلبیت مین داخل لہذا مفصلاً جواب مسائل
مندرجہ رسالہ مذکورہ اپنے ذمہ سے ساقط دیکھا مگر مجملاً چند فقرات بنا برانکے قرح لکھے
گئے ہین تا صاحبان خبرت و بصیرت حق و باطل مین تمیز کرین اور جہال ہدایت پائین
مگر اولاً جاننا چاہئے کہ دنیو لا عجب انقلاب ہوا ہے زمانہ کو کہ جتنے مسائل فرعیہ
اور اصولیہ قدیمیہ فرقہ اہل تسنن کے تہے کہ جنکو بدعتی کہتے ہین اونکو فرقہ وہابیہ نے
بدل کر اپنی طرف سے نئے قواعد جاری کئے اور اونکو بالکل نیست و نابود اور باطل اور
فاسد کر دیا اور طرفہ یہہ ہے کہ ہزاروں فہمیدہ و نافہمیدہ نے طریق سابق کو چھوڑکر
طریق جدید الاحقہ کو ختیار کر لیا غرض سفینہ دین اسلام ان اہل اسلام کے ہاتہون سے
ایسا تباہی مین آیا ہے کہ خدا ہی اس کا حافظ و نگہبان ہے ایک فرقہ تو اپنی مقلدین
اور لتو العین کو یہہ پند و غط فرماتا ہے کہ اگر تمہارا باپ یا مان یا بیٹا یا بیٹی یا اور کوئی خویش
و تبار دوست احباب سے مرجاوے تو بعد ڈالدینے کے گڑہے مین پہر اوسکا نام نہ لو
نہ اوسپر گریہ و بکا کرو نہ اوسکو کسی طرح کا ثواب پہنچاؤ نہ اوس کی واسطے قرآن
پڑہو نہ اوس کے فاتحہ درود دلاؤ نہ اوس کے نام پر صدقہ دو غرض کوئی امر خیر
اوس کے لئے نہ کرو اور ایسا سمجھو کہ مرگئے مردود جنکی فاتحہ نہ درود اور غضب کی
یہہ بات ہے کہ اس قدر پر بہی اکتفا نہین کرتے اور پیغمبرون تک پہنچتے ہین اور
کہتے ہین کہ اون کے بہی فضائل نہ پڑہو جہال کو اون کے اوصاف پسندیدہ
اور محامد حمیدہ او معجزات عالیہ نہ سناؤ اونکو ثواب فاتحہ کا نہ پہنچاؤ اون کے
نام پر درود نہ پڑہو اون کے واسطے مساکین و محتاجین کو کہانا نہ دو نذر و نیاز اونکی
نہ کرو مجلس منعقد کرکے اوس مین اونکا ذکر نہ کرو مولود شریف اوس مین نہ
پڑہو کہ یہہ بدعات ہین خداوند عالم ان باتون پر خفا ہوتا ہے جیسا کفار سے
بسبب عبادت بتون کے خفا ہوتا ہے اور جیسا کہ بتونکی تعظیم و تکریم اور

ذکر اذکار سے آزردہ ہوتا ہے ویسا ہی اپنے انبیا اور اولیا اور شہدا
خصوص اپنے حبیب محمد مصطفےٰ اور اونکے اسباط و احفاد و اولاد مثل حسنین کے
ذکر اذکار اور تعظیم و تکریم سے بہی آزردہ ہوتا ہے غرضکہ اگر کسیکو اس مین
شک ہو تو وہ ان کے رسائل مصنفہ کو دیکھ لے اور دوسرا فرقہ کہ جسکو بدعتی
تعبیر کرتے ہین وہ ان سب امور کو جائز رکہتے ہین اور فرقہ اولی کے برخلاف
فتوے دیتے ہین یہہ حال ہے ان دونون فرقون کا غرض افراط و تفریط سے
کوئی فرقہ خالی نہین دیکہو کہ صاحب رسالہ نے یہہ بہی سوال کے جواب مین
لکھا ہے کہ عرس اولیا انبیا کا یا مزامیر ہو یا بلا مزامیر ہر طرح سے بدعت
ہے اور سند اسپر اس قول کو لایا ہے کہ لعن رسول اللہ زائرات القبور
والمتخذین علیہا المساجد والسرج یعنی لعنت کی رسول اللہ نے اون عورتون کو
جو قبرون کی زیارت کرتے ہین اور اون مردون پر جو قبرون پر سجدہ کرتے ہین
اور چراغ جلاتے ہین اب اونکی دہوکا دینے اور جہال کے بہکانے کو ملاحظہ
کرنا چاہیئے کہ کس بیباکی سے حدیث مذکور کو علت بدعت عرس کی گردانی
ہے حالانکہ حدیث مین ممانعت عورتونکی قبور پر جانیکی ہے نہ مردون کی اور
فائدہ ان کی ممانعت مین یہہ ہے کہ باہر نکلنے مین عورات کی سو طرح کی خرابیان
متصور ہین خصوص مجمع رجال مین آنا کہ انواع و اقسام کی فساد خطون مین
دیکہو پردے مین بیٹھنے کا حکم خدا تعالے نے ازواج نبی کو دیا ہے اور فرمایا ہے
کہ وقرن فی بیوتکن ولا تبرجن تبرج الجاہلیۃ یعنی اے ازواج نبی کیواسطے یہہ حکم
ہو کہ تم گہر مین بیٹھو اور باہر نہ نکلو حالانکہ وہ سب مومنین و مسلمین کے مائین
ہین تو پہر اور عورات کا کیا حال مگر اس سے یہہ لازم نہین آتا کہ مرد بہی قبرونکی
زیارت نہ کرین خصوص قبور انبیا و اولیا کہ زیارت انکی باعث خوشنودی خدا

اور نجات عقبیٰ ہے پس اس حدیث سے مطلق عُرس کو منع کرنا کہ مردبہی جمع نہ
ہون یہہ جرأت اور بیباکی اس ہی فرقہ کی ہے بلکہ ہم کہتے ہین کہ مقبرے اگر
خالی ہون مجمع رجال سے اور جائے محفوظ اور پردے کی ہون تو اوس وقت
مین عورت کا بہی جانا مضائقہ نہین رکہتا ہے اور ایسے ہی اوس عبارت کا کہ
جسکو تفسیر مظہری سے نقل کیا ہے اس واسطے کہ اوس مین تو ممانعت ہے سجدہ کرنے
سے قبر پر اور اوس کے گرد پہرنے سے نہ یہہ کہ ممانعت ہے اوس مین جمع
ہونے کی قبر پر پس جو شے کہ اصل مین جائز ہے بلا وجہ اوس کی ممانعت بعید
از عقل ہے اور معنی اس فقرہ کے ومن الاجتماع لعید الحول کالاعیاد ویسمونہ عرسا یہہ
ہین کہ قبور پر مثل روز عید زینت اور آرائش اور لباس خوش قماش بیش قیمت ملون
یا الوان معطر لعطریات بار بار وہان جمع نہ ہو اور قبرستان کو سیرگاہ قرار نہ دو
کہ یہہ مواضع مقام عبرت ہین یہان عبرت پکڑنے کے لئے آؤ اور خیال کرو کہ
کل اسی طرح ہم سب کو بہی تہہ خاک جانا ہے اور یہہ خیال کر کے توبہ او راستغفار
کرو اور گناہ سے بچو اطاعت خدا کی کرو شیطان سے بہاگو پس اس حسن کو دیکہو
کہ صریحا لفظ عیاد قول مذکور مین موجود ہے اوس کا خیال نہ کر کے مطلق اجتماع
منع کر دیا اس ہی جگہہ پر صادق آتا ہے کہ چہوڑ دینا وانتم سکاری کو اور عمل کرنا
لاتقرب الصلوٰۃ پر اور یہہ جو چراغ جلانے کو قبر پر منع کرتے ہین تو ہم کہتے ہین
کہ کیا قبر نبیؐ اور قبور شیخین پر بہی کوئی چراغ وقندیل روشن کرتا ہے یا وہ
ہمیشہ اندہیرے ہی مین رہتے ہین اور کوئی ان حضرات کی زیارت کو جاتا ہے
یا نہین جاتا درصورت اولی لازم آتا ہے بنابر مذہب اس فرقہ جدیدۂ قلیلہ کے
کہ زمانہ وفات سرور کائنات سے آج تک سب مسرجین اور ناظرین
کافر ہوگئے ہون اور درصورت ثانیہ ہزاروں دیکہنے والے چراغ قبر رسول

اور زائرین روضۂ منورہ انحضرت جہوٹے ہون اور یہہ لوگ سچے عجب یہہ فرقہ ہے
کہ ایسی باتون کو بدعت کہتا ہے کہ جو بنا بر عقل و نقل مستحسن ہین بلکہ ہم کہتے ہین کہ
مراد ممانعت سے روشن کرنے چراغ کے قبر پر یہہ ہے کہ قبور کو مثل دیوالی ہنود
پر از چراغان نہ کرو جیسے کہ ہنود بروز مذکور صدہا چراغ دکانون مین اور گہرون مین
جلاتے ہین تاکہ قبور سیرگاہ نہ ہو جایئن نہ ممانعت ہے مطلق چراغ جلانے کی
سچ ہے کہ یہہ فرقہ نہ خدا کا ہے نہ رسول کا نہ پیر کا ہے نہ پیغمبر کا سوائے شرک و
بدعت کے اور کچھ ان کے پاس نہین ہے مگر یہہ سب خرابیان ثمرہ اونہین دو
باتون کا ہے کہ رسول مقبول کو دوات و قلم نہ دی اور ثقلین سے متمسک نہ ہوئے

والسلام علے محمد المصطفے وآلہ الاخیار

# تمت

الحمد للہ والمنتہ کہ رسالہ فیض ترجمان ہادیٔ راہ گم گشتگان اعنی المسمے بہ
سراج الایمان حسب درخواست مومنین با تمکین باہتمام کارپردازان
مطبع یوسفی دہلی سنہ ۱۳۰۹ ہجری مین چھپکر شائع ہوا پروردگار عالم بفضل
خاص مصنف مرحوم مغفور کو غریق دریائے رحمت کرے فقط

کتبہ محمد ضیاء الحسنین